طلاق کے ساتھ استثناء متصل نہیں ہوا۔

## شوہر نے منکوحہ سے کہا انت طالق ثلاثا الا واحدۃ تو دو طلاقیں واقع ہوں گی اور اگر کہا انت طالق الاثنتین تو ایک طلاق واقع ہوگی

وَاِنْ قَالَ اَنْتِ طَالِقٌ ثَلٰثًا اِلَّا وَاحِدَةً طُلِّقَتْ ثِنْتَيْنِ وَاِنْ قَالَ اَنْتِ طَالِقٌ ثَلٰثًا اِلَّا اثْنَتَيْنِ طُلِّقَتْ وَاحِدَةً وَالْاَصْلُ اَنَّ الْاِسْتِثْنَاءَ تَكَلُّمٌ بِالْحَاصِلِ بَعْدَ الثُّنْيَا هُوَ الصَّحِيْحُ وَ مَعْنَاهُ اَنَّهٗ تَكَلُّمٌ بِالْمُسْتَثْنٰى مِنْهُ اِذْلَا فَرْقَ بَيْنَ قَوْلِ الْقَائِلِ لِفُلَانٍ عَلَيَّ دِرْهَمٌ وَ بَيْنَ قَوْلِهٖ عَشَرَةٌ اِلَّا تِسْعَةً فَيَصِحُّ اِسْتِثْنَاءُ الْبَعْضِ مِنَ الْجُمْلَةِ لِاَنَّهٗ يَبْقَى التَّكَلُّمُ بِالْبَعْضِ بَعْدَهٗ وَلَا يَصِحُّ اِسْتِثْنَاءُ الْكُلِّ مِنَ الْكُلِّ لِاَنَّهٗ لَا يَبْقٰى بَعْدَهٗ شَيْءٌ لِيَصِيْرَ مُتَكَلِّمًا بِهٖ وَ صَارِفًا لِلَّفْظِ اِلَيْهِ وَ اِنَّمَا يَصِحُّ الْاِسْتِثْنَاءُ اِذَا كَانَ مَوْصُوْلًا بِهٖ كَمَا ذَكَرْنَا مِنْ قَبْلُ وَاِذَا ثَبَتَ هٰذَا فَفِي الْفَصْلِ الْاَوَّلِ الْمُسْتَثْنٰى مِنْهُ ثِنْتَانِ فَيَقَعَانِ وَ فِي الثَّانِيْ وَاحِدَةٌ فَتَقَعُ وَاحِدَةٌ وَلَوْ قَالَ اِلَّا ثَلٰثًا يَقَعُ الثَّلٰثُ لِاَنَّهٗ اِسْتِثْنَاءُ الْكُلِّ مِنَ الْكُلِّ فَلَمْ يَصِحَّ الْاِسْتِثْنَاءُ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ.

---

ترجمہ...... اور اگر کہا تو طالقہ ہے مگر ایک تو دو طلاقوں کے ساتھ طالقہ ہوگی اور اگر کہا تو طالقہ بسہ طلاق ہے۔ سوائے دو کے۔ تو ایک کے ساتھ مطلقہ ہوگی۔ اور ضابطہ یہ ہے کہ استثناء اس مقدار کا تکلم کرنا ہے جو استثناء کے بعد حاصل ہوئی۔ یہی صحیح ہے۔ اس کے معنی یہ ہیں کہ باقی مستثنیٰ منہ کے ساتھ کلام کیا۔ اس لئے کہ کوئی فرق نہیں۔ ان دو قولوں کے درمیان کہ فلاں کے لئے مجھ پر ایک درہم ہے اور دس درہم ہیں سوائے نو کے۔ تو کل سے بعض کا استثناء کرنا صحیح ہے۔ کیونکہ استثناء کے بعد بعض کا تکلم باقی رہے گا۔ اور کل کا استثناء کرنا کل سے صحیح نہیں ہے۔ کیونکہ استثناء کے بعد کچھ باقی نہیں رہا۔ تا کہ اس کے ساتھ تکلم کرنے والا ہو جائے اور لفظ کو اس کی طرف پھیرنے والا۔ اور استثناء صحیح ہوگا جبکہ اصل کلام کے ساتھ متصل ہو۔ جیسا کہ ہم نے سابق میں ذکر کیا ہے۔ اور جب یہ ثابت ہو گیا تو پہلے مسئلہ میں مستثنیٰ منہ دو ہیں۔ سو واقع ہوں گی۔ اور دوسرے مسئلہ میں ایک ہے پس وہ ایک واقع ہوں گی۔ اور اگر کہا الا ثلاثا تو تین واقع ہوں گی۔ کیونکہ یہ کل کا استثناء کل سے ہے۔ لہٰذا استثناء صحیح نہیں ہوا۔ اور اللہ زیادہ واقف ہیں۔

تشریح...... مسئلہ یہ ہے کہ اگر کسی نے اپنی بیوی سے کہا انت طالق ثلاثاً الا واحدۃ تو اس صورت میں دو واقع ہوں گی اور اگر انت طالق ثلاثاً الاثنتین کہا تو ایک واقع ہوگی مصنف علیہ الرحمہ نے دو مثالیں ذکر فرما کر اس جانب اشارہ کیا ہے کہ استثناء قلیل و کثیر دونوں کا جائز ہے اگر چہ فراء نحوی نے اس کی اجازت نہیں دی ہے۔

استثناء کی اصل یہ ہے کہ استثناء کرنے کے بعد جو مقدار باقی رہی اس کا تکلم کرنا استثناء ہے حاصل یہ کہ مستثنیٰ منہ کی جو مقدار باقی رہ گئی اس کا تکلم کرنا استثناء کہلائے گا۔ لہٰذا ایک آدمی کا قول کہ فلاں کا مجھ پر ایک درہم ہے اور اس کا قول کہ فلاں کے مجھ پر دس درہم ہیں نو کے علاوہ ان دونوں اقوال میں کوئی فرق نہیں ہے۔ پس حاصل یہ نکلا کہ کل سے بعض کا استثناء کرنا درست ہے اور کل کا کل سے استثناء درست نہیں۔ کیونکہ کل کا استثناء کرنے کے بعد کچھ باقی نہیں رہے گا۔ جس کے ساتھ تکلم کرنے والا ہو۔ اور استثناء کی صحت کے لئے یہ بھی ضروری ہے کہ استثناء اصل کلام کے ساتھ متصلاً ہو۔

بہر حال جب یہ اصول ثابت ہو گیا تو پہلی صورت میں مستثنیٰ منہ سے باقی ماندہ مقدار دو ہیں۔ لہٰذا دو طلاقیں واقع ہو جائیں گی۔ اور دوسری صورت میں استثناء کے بعد باقی ماندہ ایک ہے لہٰذا ایک طلاق واقع ہوگی۔ اور اگر شوہر نے کہا انت طالق ثلاثاً الا ثلاثاً تو اس صورت میں استثناء

باطل ہوگا۔ اور تین طلاقیں واقع ہوں گی۔ کیونکہ یہ کل کا استثناء کل سے ہے اور کل کا استثناء کرنا صحیح نہیں ہے۔ کیونکہ استثناء کرنے کے بعد کوئی چیز باقی نہیں رہی جس کے ساتھ اس کو تکلم کرنے والا کہا جائے۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم بالصواب۔

**ربنا تقبل منا انك انت السميع العليم و تب علينا انك انت التواب الرحيم و الحمد لله رب العالمين والصلوٰة والسلام علىٰ سيد الانبياء والمرسلين و علىٰ اله و اصحابه اجمعين برحمتك يا ارحم الراحمين اللهم أمين.**

جمیل احمد عفی عنہ سکروڈھوی

۲۷/ ذی قعدہ ۱۴۰۳ھ